## ﴿سُورَةُ الكَهۡفِ﴾

بِسۡمِ ٱللَّهِ ٱلرَّحۡمَٰنِ ٱلرَّحِيمِ

ٱلۡحَمۡدُ لِلَّهِ ٱلَّذِيٓ أَنزَلَ عَلَىٰ عَبۡدِهِ ٱلۡكِتَٰبَ

| ٱلۡحَمۡدُ | لِلَّهِ | ٱلَّذِيٓ | أَنزَلَ | عَلَىٰ عَبۡدِهِ | ٱلۡكِتَٰبَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمام تعریف | اللہ کے لیے ہے | جس نے | نازل کی | اپنے بندے پر | کتاب |
| تمام تعریف اللہ کے لیے ہے جس نے اپنے بندے (محمد ﷺ) پر کتاب نازل کی | | | | | |

وَلَمۡ يَجۡعَل لَّهُۥ عِوَجَاۜ ۝١ قَيِّمٗا لِّيُنذِرَ بَأۡسٗا شَدِيدٗا

| وَلَمۡ يَجۡعَل | لَّهُۥ | عِوَجَاۜ ۝١ | قَيِّمٗا | لِّيُنذِرَ | بَأۡسٗا شَدِيدٗا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں رکھا | اُس نے | کوئی کجی (ٹیڑھ) | اس حال میں کہ وہ سیدھی ہے | تاکہ وہ ڈرائے | شدید عذاب سے |
| اور اُس کتاب میں اللہ نے کسی قسم کی کوئی کجی اور ٹیڑھ پن نہیں رکھا۔ اس حال میں کہ یہ کتاب بالکل سیدھی ہے | | | | | |

مِّن لَّدُنۡهُ وَيُبَشِّرَ ٱلۡمُؤۡمِنِينَ ٱلَّذِينَ يَعۡمَلُونَ ٱلصَّٰلِحَٰتِ

| مِّن لَّدُنۡهُ | وَيُبَشِّرَ | ٱلۡمُؤۡمِنِينَ | ٱلَّذِينَ | يَعۡمَلُونَ | ٱلصَّٰلِحَٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس (اللہ) کی طرف سے | اور (تاکہ) وہ خوشخبری دے | مومنوں کو | وہ لوگ جو | عمل کرتے ہیں | نیک |
| تاکہ اپنے پاس کی سخت سزا سے وہ ڈرائے اور خوشخبری دے اُن اہل ایمان کو جو نیک عمل کرتے ہیں | | | | | |

أَنَّ لَهُمۡ أَجۡرًا حَسَنًا۝٢ مَّٰكِثِينَ فِيهِ

| أَنَّ | لَهُمۡ | أَجۡرًا | حَسَنًا۝٢ | مَّٰكِثِينَ | فِيهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک | اُن کے لیے ہے | اجر | اچھا | اس حال میں کہ وہ رہنے والے ہونگے | اس میں |
| بیشک اُن کے لیے اچھا اجر ہے اس حال میں کہ وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہونگے۔ | | | | | |

أَبَدًا۝٣ وَيُنذِرَ ٱلَّذِينَ قَالُواْ ٱتَّخَذَ ٱللَّهُ وَلَدًا۝٤

| أَبَدًا۝٣ | وَيُنذِرَ | ٱلَّذِينَ | قَالُواْ | ٱتَّخَذَ ٱللَّهُ | وَلَدًا۝٤ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہمیشہ ہی | اور تا کہ وہ ڈرائے | ان لوگوں کو جنھوں نے | کہا | اللہ نے بنائی ہے | اولاد |
| اور ان لوگوں کو بھی ڈرائے جو کہتے ہیں کہ اللہ اولاد رکھتا ہے۔ | | | | | |

مَّا لَهُم بِهِۦ مِنۡ عِلۡمٍ وَلَا لِأٓبَآئِهِمۡۚ كَبُرَتۡ

| مَّا | لَهُم | بِهِۦ | مِنۡ عِلۡمٍ | وَلَا لِأٓبَآئِهِمۡۚ | كَبُرَتۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں ہے | اُنہیں | اس (دعویٰ) کے بارے میں | کوئی علم | اور نہ اُن کے باپ دادا ہی کو | بڑی ہی خطرناک ہے |
| اُنہیں اور نہ اُن کے باپ دادا کو اس دعویٰ کے بارے میں کوئی علم ہی نہیں ہے۔ | | | | | |

كَلِمَةً تَخۡرُجُ مِنۡ أَفۡوَٰهِهِمۡۚ إِن يَقُولُونَ إِلَّا كَذِبًا۝٥

| كَلِمَةً | تَخۡرُجُ | مِنۡ أَفۡوَٰهِهِمۡۚ | إِن يَقُولُونَ | إِلَّا | كَذِبًا۝٥ |
|---|---|---|---|---|---|
| بات کے لحاظ سے | جو نکلتی ہے | اُن کے مونہوں سے | نہیں وہ کہتے | مگر | جھوٹ ہی |
| بہت بڑی بات ہے جو اُن کے مونہوں سے نکلتی ہے وہ سراسر جھوٹ کہتے ہیں۔ | | | | | |

فَلَعَلَّكَ بَٰخِعٞ نَّفۡسَكَ عَلَىٰٓ ءَاثَٰرِهِمۡ إِن لَّمۡ

| فَلَعَلَّكَ | بَٰخِعٞ | نَّفۡسَكَ | عَلَىٰٓ ءَاثَٰرِهِمۡ | إِن | لَّمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| چنانچہ شاید کہ آپؐ | ہلاک کرنے والے ہیں | اپنے آپؐ کو | ان کے پیچھے | اگر | نہ |

چنانچہ شاید کہ آپؐ ان کے پیچھے اپنے آپؐ کو غم کی وجہ سے ہلاک کرنے والے ہیں

يُؤۡمِنُواْ بِهَٰذَا ٱلۡحَدِيثِ أَسَفًا ٦ إِنَّا جَعَلۡنَا مَا عَلَى ٱلۡأَرۡضِ

| يُؤۡمِنُواْ | بِهَٰذَا ٱلۡحَدِيثِ | أَسَفًا ٦ | إِنَّا جَعَلۡنَا | مَا | عَلَى ٱلۡأَرۡضِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ ایمان لائیں | اس بات (قرآن) کے ساتھ | غم کے مارے | بیشک ہم نے بنایا | اس کو جو | زمین پر ہے |

اس بات پر کہ وہ اس قرآن پر ایمان نہ لائیں۔ روئے زمین پر جو کچھ ہے ہم نے اسے زمین کی زینت کا باعث بنایا ہے

زِينَةٗ لَّهَا لِنَبۡلُوَهُمۡ أَيُّهُمۡ أَحۡسَنُ عَمَلٗا ٧

| زِينَةٗ | لَّهَا | لِنَبۡلُوَهُمۡ | أَيُّهُمۡ | أَحۡسَنُ | عَمَلٗا ٧ |
|---|---|---|---|---|---|
| زینت | اُس کے لیے | تاکہ ہم اُنہیں آزمائیں | کہ کون اُن میں سے | زیادہ اچھا ہے | عمل میں؟ |

تاکہ ہم اُنہیں آزمائیں کہ ان میں سے کون عمل میں زیادہ اچھا ہے؟

وَإِنَّا لَجَٰعِلُونَ مَا عَلَيۡهَا صَعِيدٗا جُرُزًا ٨ أَمۡ

| وَإِنَّا | لَجَٰعِلُونَ | مَا | عَلَيۡهَا | صَعِيدٗا جُرُزًا ٨ | أَمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور بیشک ہم | البتہ بنانے والے ہیں | اس کو جو کچھ | اس (زمین) پر ہے | چٹیل میدان | کیا |

اور بیشک ہم اس زمین کو ایک چٹیل میدان بنانے والے ہیں۔

حَسِبۡتَ أَنَّ أَصۡحَٰبَ ٱلۡكَهۡفِ وَٱلرَّقِيمِ كَانُواْ مِنۡ ءَايَٰتِنَا

| حَسِبۡتَ | أَنَّ | أَصۡحَٰبَ ٱلۡكَهۡفِ | وَٱلرَّقِيمِ | كَانُواْ | مِنۡ ءَايَٰتِنَا |
|---|---|---|---|---|---|
| آپ نے گمان کیا ہے | کہ | غار والے | اور رقیم (تختی) والے | وہ تھے | ہماری نشانیوں میں سے |
| کیا آپ نے خیال کیا ہے کہ غار اور رقیم (تختی) والے اصحاب ہماری بہت عجیب نشانیوں میں سے تھے؟ | | | | | |

عَجَبًا۝٩ إِذۡ أَوَى ٱلۡفِتۡيَةُ إِلَى ٱلۡكَهۡفِ فَقَالُواْ

| عَجَبًا۝٩ | إِذۡ | أَوَى | ٱلۡفِتۡيَةُ | إِلَى ٱلۡكَهۡفِ | فَقَالُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| ایک عجیب (نشانی؟) | جب | پناہ لی | ان نوجوانوں نے | غار کی طرف | تو انہوں نے کہا |
| جبکہ ان نوجوانوں نے غار میں پناہ لی تو انہوں نے کہا | | | | | |

رَبَّنَآ ءَاتِنَا مِن لَّدُنكَ رَحۡمَةً وَهَيِّئۡ لَنَا

| رَبَّنَآ | ءَاتِنَا | مِن لَّدُنكَ | رَحۡمَةً | وَهَيِّئۡ | لَنَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اے ہمارے رب! | تو ہمیں دے | اپنی طرف سے | رحمت | اور آسان کر | ہمارے لیے |
| اے ہمارے رب! تو ہمیں اپنی طرف سے رحمت عطا کر اور ہمارے کام میں ہمارے لیے بھلائی کا راستہ آسان کر۔ | | | | | |

مِنۡ أَمۡرِنَا رَشَدًا۝١٠ فَضَرَبۡنَا عَلَىٰٓ ءَاذَانِهِمۡ فِي ٱلۡكَهۡفِ سِنِينَ

| مِنۡ أَمۡرِنَا | رَشَدًا۝١٠ | فَضَرَبۡنَا | عَلَىٰٓ ءَاذَانِهِمۡ | فِي ٱلۡكَهۡفِ | سِنِينَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہمارے کام میں | بھلائی کا راستہ | تو ہم نے ڈال دیا | اُن کے کانوں پر (پردہ) | غار میں | کئی سال |
| تو ہم نے اُسی غار میں اُن کے کانوں پر گنتی کے کئی سال تک پردے ڈال دیئے۔ | | | | | |

عَدَدًا ١١ ثُمَّ بَعَثۡنَٰهُمۡ لِنَعۡلَمَ أَيُّ ٱلۡحِزۡبَيۡنِ

| عَدَدًا ١١ | ثُمَّ | بَعَثۡنَٰهُمۡ | لِنَعۡلَمَ | أَيُّ | ٱلۡحِزۡبَيۡنِ |
|---|---|---|---|---|---|
| گنتی کے | پھر | ہم نے انہیں اُٹھایا | تاکہ ہم جان لیں | کہ کون | دو گروہوں میں سے |

پھر ہم نے انہیں اُٹھایا تاکہ ہم جان لیں کہ کون دو گروہوں میں سے زیادہ یاد رکھنے والا ہے

أَحۡصَىٰ لِمَا لَبِثُوٓاْ أَمَدًا ١٢ نَّحۡنُ نَقُصُّ

| أَحۡصَىٰ | لِمَا | لَبِثُوٓاْ | أَمَدًا ١٢ | نَّحۡنُ | نَقُصُّ |
|---|---|---|---|---|---|
| زیادہ یاد رکھنے والا ہے | اس (مدت) کو کہ | وہ ٹھہرے رہے | اس مدت تک ؟ | ہم | بیان کرتے ہیں |

کہ کتنا عرصہ وہ اس غار میں رہے تھے۔

عَلَيۡكَ نَبَأَهُم بِٱلۡحَقِّۚ إِنَّهُمۡ فِتۡيَةٌ ءَامَنُواْ

| عَلَيۡكَ | نَبَأَهُم | بِٱلۡحَقِّۚ | إِنَّهُمۡ | فِتۡيَةٌ | ءَامَنُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| آپؐ پر | ان کا واقعہ | حق کے ساتھ | بیشک وہ | چند نوجوان تھے | جو ایمان لائے تھے |

ہم آپ ﷺ پر ان کا واقعہ حق کے ساتھ بیان کرتے ہیں بیشک وہ چند نوجوان تھے جو اپنے رب پر ایمان لائے تھے

بِرَبِّهِمۡ وَزِدۡنَٰهُمۡ هُدًى ١٣ وَرَبَطۡنَا عَلَىٰ قُلُوبِهِمۡ إِذۡ

| بِرَبِّهِمۡ | وَزِدۡنَٰهُمۡ | هُدًى ١٣ | وَرَبَطۡنَا | عَلَىٰ قُلُوبِهِمۡ | إِذۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنے رب کے ساتھ | اور ہم نے انہیں زیادہ کیا تھا | ہدایت میں | اور ہم نے مضبوط کر دیا | اُن کے دلوں کو | جب |

اور ہم نے اُن کو ہدایت میں ترقی دی تھی۔ اور ہم نے اُن کے دلوں کو مضبوط کر دیا

قَامُواْ فَقَالُواْ رَبُّنَا رَبُّ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضِ لَن

| قَامُواْ | فَقَالُواْ | رَبُّنَا | رَبُّ ٱلسَّمَٰوَٰتِ | وَٱلۡأَرۡضِ | لَن |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ کھڑے ہوئے | تو انہوں نے کہا | ہمارا رب! | تو آسمانوں کا رب ہے | اور زمین کا | ہرگز نہیں |
| جب وہ راہ حق میں اُٹھ کھڑے ہوئے تو انہوں نے کہا ہمارا رب تو وہ ہے جو آسمانوں اور زمین کا رب ہے | | | | | |

نَّدۡعُوَاْ مِن دُونِهِۦٓ إِلَٰهٗاۖ لَّقَدۡ قُلۡنَآ إِذٗا

| نَّدۡعُوَاْ | مِن دُونِهِۦٓ | إِلَٰهٗاۖ | لَّقَدۡ | قُلۡنَآ | إِذٗا |
|---|---|---|---|---|---|
| ہم پکاریں گے | اس کے سوا | کسی اور معبود کو | البتہ یقیناً | ہم نے کہی | اس وقت |
| ناممکن ہے کہ ہم اللہ کے سوا کسی اور کو معبود پکاریں اگر ایسا کیا تو ہم نے نہایت ہی غلط اور ظلم وزیادتی والی بات کہی۔ | | | | | |

شَطَطًا ١٤ هَٰٓؤُلَآءِ قَوۡمُنَا ٱتَّخَذُواْ مِن دُونِهِۦٓ ءَالِهَةٗۖ

| شَطَطًا ١٤ | هَٰٓؤُلَآءِ | قَوۡمُنَا | ٱتَّخَذُواْ | مِن دُونِهِۦٓ | ءَالِهَةٗۖ |
|---|---|---|---|---|---|
| ظلم وزیادتی والی بات | یہ | ہماری قوم ہے | انہوں نے بنالیے ہیں | اس (اللہ) کے سوا | کئی معبود |
| یہ ہے ہماری قوم جس نے اللہ کے سوا اور معبود بنا لیے ہیں | | | | | |

لَّوۡلَا يَأۡتُونَ عَلَيۡهِم بِسُلۡطَٰنِۭ بَيِّنٖۖ فَمَنۡ أَظۡلَمُ

| لَّوۡلَا يَأۡتُونَ | عَلَيۡهِم | بِسُلۡطَٰنِۭ | بَيِّنٖۖ | فَمَنۡ | أَظۡلَمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیوں نہیں لاتے | ان (کی عبادت) پر | کوئی دلیل | واضح | پھر کون | زیادہ ظالم ہے |
| ان کی عبادت پر کوئی واضح دلیل کیوں نہیں پیش کرتے | | | | | |

مِمَّنِ ٱفۡتَرَىٰ عَلَى ٱللَّهِ كَذِبٗا ۝١٥ وَإِذِ ٱعۡتَزَلۡتُمُوهُمۡ

| مِمَّنِ | ٱفۡتَرَىٰ | عَلَى ٱللَّهِ | كَذِبٗا ۝١٥ | وَإِذِ | ٱعۡتَزَلۡتُمُوهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس شخص سے جس نے | باندھا | اللہ پر | جھوٹ | اور جب | تم اُن سے الگ ہو گئے ہو |

تو اس شخص سے بڑھ کر کون ظالم ہو گا جس نے اللہ پر جھوٹ باندھا!

وَمَا يَعۡبُدُونَ إِلَّا ٱللَّهَ فَأۡوُۥٓاْ إِلَى ٱلۡكَهۡفِ يَنشُرۡ

| وَمَا | يَعۡبُدُونَ | إِلَّا ٱللَّهَ | فَأۡوُۥٓاْ | إِلَى ٱلۡكَهۡفِ | يَنشُرۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور جن کی | وہ عبادت کرتے ہیں | اللہ کے سوا | تو تم پناہ لو | اس غار کی طرف | پھیلا دے گا |

اور اب جبکہ تم نے خود کو اُن لوگوں سے اور جن کی وہ اللہ کے سوا عبادت کرتے ہیں علیحدہ کر لیا ہے

لَكُمۡ رَبُّكُم مِّن رَّحۡمَتِهِۦ وَيُهَيِّئۡ لَكُم مِّنۡ أَمۡرِكُم

| لَكُمۡ | رَبُّكُم | مِّن رَّحۡمَتِهِۦ | وَيُهَيِّئۡ | لَكُم | مِّنۡ أَمۡرِكُم |
|---|---|---|---|---|---|
| تم پر | تمھارا رب | اپنی رحمت | اور مہیا کر دے گا | تمھارے لیے | تمھارا کام میں |

تو اب کسی غار میں پناہ لے لو، تمھارا رب تم پر اپنی رحمت پھیلا دے گا اور تمھارے لیے تمھارا کام میں آسانی کر دے گا۔

مِّرۡفَقٗا ۝١٦ وَتَرَى ٱلشَّمۡسَ إِذَا طَلَعَت تَّزَٰوَرُ

| مِّرۡفَقٗا ۝١٦ | وَتَرَى | ٱلشَّمۡسَ | إِذَا | طَلَعَت | تَّزَٰوَرُ |
|---|---|---|---|---|---|
| آسانی | اور تو دیکھے گا | سورج کو | جب | وہ طلوع ہوتا ہے | تو جھک (ہٹ) کر نکل جاتا ہے |

اور تو سورج کو دیکھے گا جب وہ طلوع ہوتا ہے تو جھک (ہٹ) کر اُن کے غار سے دائیں طرف کو نکل جاتا ہے

عَن كَهۡفِهِمۡ ذَاتَ ٱلۡيَمِينِ وَإِذَا غَرَبَت تَّقۡرِضُهُمۡ ذَاتَ ٱلشِّمَالِ

| عَن كَهۡفِهِمۡ | ذَاتَ ٱلۡيَمِينِ | وَإِذَا | غَرَبَت | تَّقۡرِضُهُمۡ | ذَاتَ ٱلشِّمَالِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن کے غار سے | دائیں طرف کو | اور جب | وہ غروب ہوتا ہے | تو اُن سے کترا کر نکل جاتا ہے | (ان کی) بائیں طرف سے |
| اور جب وہ غروب ہوتا ہے تو اُن سے (ان کی) بائیں طرف سے کترا کر نکل جاتا ہے | | | | | |

وَهُمۡ فِي فَجۡوَةٖ مِّنۡهُۚ ذَٰلِكَ مِنۡ ءَايَٰتِ ٱللَّهِۗ مَن

| وَهُمۡ | فِي فَجۡوَةٖ | مِّنۡهُۚ | ذَٰلِكَ | مِنۡ ءَايَٰتِ ٱللَّهِۗ | مَن |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ | کھلی جگہ میں ہیں | اس (غار) سے | یہ (واقعہ) | اللہ کی نشانیوں میں سے ہے | جسے |
| اور وہ اس (غار) سے کھلی جگہ میں ہیں یہ واقعہ اللہ کی نشانیوں میں سے ہے | | | | | |

يَهۡدِ ٱللَّهُ فَهُوَ ٱلۡمُهۡتَدِۖ وَمَن يُضۡلِلۡ

| يَهۡدِ | ٱللَّهُ | فَهُوَ | ٱلۡمُهۡتَدِۖ | وَمَن | يُضۡلِلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہدایت دے | اللہ | تو وہی ہے | ہدایت پانے والا | اور جسے | وہ گمراہ کردے |
| جسے اللہ ہدایت دے تو وہی ہدایت پانے والا ہے اور جسے اللہ گمراہ کردے | | | | | |

فَلَن تَجِدَ لَهُۥ وَلِيّٗا مُّرۡشِدٗا ١٧ وَتَحۡسَبُهُمۡ أَيۡقَاظٗا

| فَلَن تَجِدَ | لَهُۥ | وَلِيّٗا | مُّرۡشِدٗا ١٧ | وَتَحۡسَبُهُمۡ | أَيۡقَاظٗا |
|---|---|---|---|---|---|
| تو ہرگز نہیں آپ پائیں گے | اس کے لیے | کوئی دوست | راہنمائی کرنے والا | اور آپ خیال کرینگے ان کو | بیدار |
| تو آپ اُس کے لیے کوئی دوست رہنمائی کرنے والا ہرگز نہیں پائینگے۔ اور آپ اُن کو بیدار خیال کرینگے | | | | | |

وَهُمۡ رُقُودٞۚ وَنُقَلِّبُهُمۡ ذَاتَ ٱلۡيَمِينِ وَذَاتَ ٱلشِّمَالِۖ وَكَلۡبُهُم

| وَهُمۡ | رُقُودٞۚ | وَنُقَلِّبُهُمۡ | ذَاتَ ٱلۡيَمِينِ | وَذَاتَ ٱلشِّمَالِۖ | وَكَلۡبُهُم |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ | سوئے ہوئے ہیں | اور ہم کروٹیں بدلتے ہیں اُن کی | دائیں طرف | اور بائیں طرف | اور اُن کا کتا |
| اور حالانکہ وہ سوئے ہوئے ہیں اور ہم دائیں اور بائیں طرف اُن کی کروٹیں بدلتے ہیں | | | | | |

بَٰسِطٞ ذِرَاعَيۡهِ بِٱلۡوَصِيدِۚ لَوِ ٱطَّلَعۡتَ عَلَيۡهِمۡ لَوَلَّيۡتَ

| بَٰسِطٞ | ذِرَاعَيۡهِ | بِٱلۡوَصِيدِۚ | لَوِ ٱطَّلَعۡتَ | عَلَيۡهِمۡ | لَوَلَّيۡتَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھیلائے ہوئے ہیں | اپنے دونوں بازو | دہلیز پر | اگر آپ جھانکیں | اُن پر | تو آپ پیٹھ پھیر لیں |
| اور اُن کا کتا دہلیز پر اپنے دونوں بازو پھیلائے ہوئے ہیں اور اگر آپ اُن پر جھانکیں | | | | | |

مِنۡهُمۡ فِرَارٗا وَلَمُلِئۡتَ مِنۡهُمۡ رُعۡبٗا ١٨ وَكَذَٰلِكَ

| مِنۡهُمۡ | فِرَارٗا | وَلَمُلِئۡتَ | مِنۡهُمۡ | رُعۡبٗا ١٨ | وَكَذَٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن سے | بھاگتے ہوئے | اور ضرور آپ میں بھر جائے گی | اُن کی | دہشت | اور اسی طرح |
| تو ضرور بھاگتے ہوئے اُن سے پیٹھ پھیر لیں اور آپ میں اُن کی دہشت بھر جائے گی۔ | | | | | |

بَعَثۡنَٰهُمۡ لِيَتَسَآءَلُواْ بَيۡنَهُمۡۚ قَالَ قَآئِلٞ

| بَعَثۡنَٰهُمۡ | لِيَتَسَآءَلُواْ | بَيۡنَهُمۡۚ | قَالَ | قَآئِلٞ |
|---|---|---|---|---|
| ہم نے دوبارہ اٹھا کھڑا کیا ان کو | تاکہ وہ ایک دوسرے سے سوال کریں | آپس میں | کہا | ایک کہنے والے نے |
| اور اسی طرح ہم نے اُنہیں جگا کر دودوبارہ اُٹھا کھڑا کیا تاکہ وہ آپس میں ایک دوسرے سے سوال کریں | | | | |

مِّنۡهُمۡ كَمۡ لَبِثۡتُمۡۖ قَالُواْ لَبِثۡنَا يَوۡمًا

| مِّنۡهُمۡ | كَمۡ | لَبِثۡتُمۡۖ | قَالُواْ | لَبِثۡنَا | يَوۡمًا |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ان میں سے | کتنا (عرصہ) | تم ٹھہرے ہو؟ | انہوں نے کہا | ہم ٹھہرے ہیں | ایک دن |
| ان میں سے ایک کہنے والے نے کہا کہ کتنا عرصہ تم ٹھہرے ہو؟ انہوں نے جواب دیا کہ ایک دن یا ایک دن سے بھی کم۔ | | | | | |

أَوۡ بَعۡضَ يَوۡمٖۚ قَالُواْ رَبُّكُمۡ أَعۡلَمُ بِمَا

| أَوۡ | بَعۡضَ يَوۡمٖۚ | قَالُواْ | رَبُّكُمۡ | أَعۡلَمُ | بِمَا لَبِثۡتُمۡ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| یا | دن کا کچھ حصہ | انہوں نے کہا | تمھارا رب | خوب جانتا ہے | جتنا (عرصہ) تم ٹھہرے ہو |
| انہوں نے کہا کہ تمھارا رب خوب جانتا ہے کہ تم کتنا عرصہ یہاں رہے ہونگے | | | | | |

فَٱبۡعَثُوٓاْ أَحَدَكُم بِوَرِقِكُمۡ هَٰذِهِۦٓ إِلَى ٱلۡمَدِينَةِ فَلۡيَنظُرۡ

| فَٱبۡعَثُوٓاْ | أَحَدَكُم | بِوَرِقِكُمۡ هَٰذِهِۦٓ | إِلَى ٱلۡمَدِينَةِ | فَلۡيَنظُرۡ |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| چنانچہ تم بھیجو | اپنا ایک آدمی | اپنے اس چاندی کے (سکے) کے ساتھ | شہر کی طرف | پس چاہیے کہ وہ دیکھے |
| اب تم اپنے میں سے کسی کو اپنے یہ چاندی کے سکے دے کر شہر بھیجو۔ پس چاہیے کہ وہ دیکھے | | | | |

أَيُّهَآ أَزۡكَىٰ طَعَامًا فَلۡيَأۡتِكُم بِرِزۡقٖ مِّنۡهُ

| أَيُّهَآ | أَزۡكَىٰ | طَعَامًا | فَلۡيَأۡتِكُم | بِرِزۡقٖ | مِّنۡهُ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| کونسا اس (شہر) کا | زیادہ پاکیزہ ہے | کھانا | پھر چاہیے کہ وہ لے کر آئے تمھارے پاس | کھانا | اس میں سے |
| کہ شہر کے کس حصے سے زیادہ پاکیزہ کھانا ملتا ہے اور وہ وہاں سے تمھارے لیے کچھ کھانا لے آئے۔ | | | | | |

وَلۡيَتَلَطَّفۡ وَلَا يُشۡعِرَنَّ بِكُمۡ أَحَدًا ١٩ إِنَّهُمۡ

| إِنَّهُمۡ | أَحَدًا ١٩ | بِكُمۡ | وَلَا يُشۡعِرَنَّ | وَلۡيَتَلَطَّفۡ |
|---|---|---|---|---|
| بلاشبہ وہ | کسی کو | تمھارے بارے میں | اور وہ ہر گز نہ آگاہ کرے | اور چاہیے کہ وہ نرمی (سے بات) کرے |

اور چاہیے کہ وہ نرمی سے بات کرے اور وہ تمھارے بارے میں کسی کو ہر گز آگاہ نہ کرے۔

إِن يَظۡهَرُواْ عَلَيۡكُمۡ يَرۡجُمُوكُمۡ أَوۡ يُعِيدُوكُمۡ فِي مِلَّتِهِمۡ

| فِي مِلَّتِهِمۡ | أَوۡ يُعِيدُوكُمۡ | يَرۡجُمُوكُمۡ | عَلَيۡكُمۡ | يَظۡهَرُواْ | إِن |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنے دین میں | یا وہ تمھیں لوٹا لیں گے | تو وہ تمھیں سنگسار کر دینگے | تم پر | غالب ہو گئے | اگر |

بلاشبہ اگر وہ تم پر غالب ہو گئے تو وہ تمھیں سنگسار کر دینگے یا وہ تمھیں اپنے دین میں واپس لوٹا لیں گے

وَلَن تُفۡلِحُوٓاْ إِذًا أَبَدًا ٢٠ وَكَذَٰلِكَ أَعۡثَرۡنَا عَلَيۡهِمۡ

| عَلَيۡهِمۡ | أَعۡثَرۡنَا | وَكَذَٰلِكَ | أَبَدًا ٢٠ | إِذًا | وَلَن تُفۡلِحُوٓاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن پر (لوگوں کو) | ہم نے مطلع کر دیا | اور اسی طرح | کبھی بھی | اس وقت | اور تم ہر گز فلاح نہیں پاؤ گے |

اور تب تو تم کبھی بھی فلاح نہیں پاؤ گے۔ اور اسی طرح ہم نے اُن پر لوگوں کو مطلع کر دیا

لِيَعۡلَمُوٓاْ أَنَّ وَعۡدَ ٱللَّهِ حَقّٞ وَأَنَّ ٱلسَّاعَةَ

| ٱلسَّاعَةَ | وَأَنَّ | حَقّٞ | وَعۡدَ ٱللَّهِ | أَنَّ | لِيَعۡلَمُوٓاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| قیامت | اور بلاشبہ | سچا ہے | اللہ کا وعدہ | کہ بیشک | تا کہ وہ جان لیں |

تا کہ وہ جان لیں کہ بیشک اللہ کا وعدہ سچا ہے اور یہ کہ قیامت کے بارے میں کوئی شک وشبہ نہیں۔

لَا رَيۡبَ فِيهَآ إِذۡ يَتَنَٰزَعُونَ بَيۡنَهُمۡ أَمۡرَهُمۡۖ

| لَا رَيۡبَ | فِيهَآ | إِذۡ | يَتَنَٰزَعُونَ | بَيۡنَهُمۡ | أَمۡرَهُمۡۖ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں کوئی شک | اس میں | جب | وہ ایکدوسرے سے جھگڑ رہے تھے | باہم | ان کے معاملے میں |

جب وہ لوگ ان کے معاملے میں ایکدوسرے سے جھگڑ رہے تھے

فَقَالُواْ ٱبۡنُواْ عَلَيۡهِم بُنۡيَٰنٗاۖ رَّبُّهُمۡ أَعۡلَمُ

| فَقَالُواْ | ٱبۡنُواْ | عَلَيۡهِم | بُنۡيَٰنٗاۖ | رَّبُّهُمۡ | أَعۡلَمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو انہوں نے کہا | تم بناؤ | ان پر | ایک عمارت | ان کا رب | خوب جانتا ہے |

تو انہوں نے کہا تم ان پر ایک عمارت بناؤ ان کا رب ان کو خوب جانتا ہے

بِهِمۡۚ قَالَ ٱلَّذِينَ غَلَبُواْ عَلَىٰٓ أَمۡرِهِمۡ لَنَتَّخِذَنَّ

| بِهِمۡۚ | قَالَ | ٱلَّذِينَ | غَلَبُواْ | عَلَىٰٓ أَمۡرِهِمۡ | لَنَتَّخِذَنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کو | کہا | ان لوگوں نے جو | غالب آئے تھے | ان کے معاملے پر | البتہ ہم ضرور بنائینگے |

انہوں نے کہا جو لوگ ان کے معاملے پر غالب آئے تھے البتہ ہم ضرور ان پر ایک مسجد بنائینگے۔

عَلَيۡهِم مَّسۡجِدٗا ٢١ سَيَقُولُونَ ثَلَٰثَةٞ رَّابِعُهُمۡ كَلۡبُهُمۡ

| عَلَيۡهِم | مَّسۡجِدٗا ٢١ | سَيَقُولُونَ | ثَلَٰثَةٞ | رَّابِعُهُمۡ | كَلۡبُهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان پر | ایک مسجد | عنقریب وہ لوگ کہیں گے | (کہ وہ) تین تھے | ان کا چوتھا | ان کا کتا تھا |

عنقریب وہ لوگ کہیں گے کہ وہ تین تھے اور چوتھا ان کا کتا تھا

وَيَقُولُونَ خَمۡسَةٞ سَادِسُهُمۡ كَلۡبُهُمۡ رَجۡمَۢا بِٱلۡغَيۡبِۖ

| بِٱلۡغَيۡبِۖ | رَجۡمَۢا | كَلۡبُهُمۡ | سَادِسُهُمۡ | خَمۡسَةٞ | وَيَقُولُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| بغیر دیکھے | یہ تو تُک بندی کرنا ہے | ان کا کتا تھا | ان کا چھٹا | وہ پانچ تھے | اور وہ کہیں گے |

اور وہ کہیں گے وہ پانچ تھے چھٹا ان کا کتا تھا یہ تو بغیر دیکھے تُک بندی کرنا ہے

وَيَقُولُونَ سَبۡعَةٞ وَثَامِنُهُمۡ كَلۡبُهُمۡۚ قُل رَّبِّيٓ

| رَّبِّيٓ | قُل | كَلۡبُهُمۡۚ | وَثَامِنُهُمۡ | سَبۡعَةٞ | وَيَقُولُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| میرا رب | کہہ دیجیے | ان کا کتا تھا | اور ان کا آٹھواں | وہ سات تھے | اور وہ کہیں گے |

اور وہ کہیں گے وہ سات تھے آٹھواں ان کا کتا تھا کہہ دیجیے میرا رب ان کی تعداد کو خوب جانتا ہے

أَعۡلَمُ بِعِدَّتِهِم مَّا يَعۡلَمُهُمۡ إِلَّا قَلِيلٞۗ فَلَا تُمَارِ

| فَلَا تُمَارِ | قَلِيلٞۗ | إِلَّا | مَّا يَعۡلَمُهُمۡ | بِعِدَّتِهِم | أَعۡلَمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| سو آپ جھگڑا نہ کریں | بہت ہی تھوڑے لوگ | مگر | نہیں جانتے ان کے حال کو | ان کی تعداد کو | خوب جانتا ہے |

ان کے حال کو نہیں جانتے مگر بہت ہی تھوڑے لوگ، سو آپ ﷺ ان کے بارے میں جھگڑا نہ کریں

فِيهِمۡ إِلَّا مِرَآءٗ ظَٰهِرٗا وَلَا تَسۡتَفۡتِ فِيهِم

| فِيهِم | وَلَا تَسۡتَفۡتِ | ظَٰهِرٗا | مِرَآءٗ | إِلَّا | فِيهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے بارے میں | اور نہ ہی آپ پوچھیے | سرسری | جھگڑا | مگر | ان کے بارے میں |

مگر سرسری جھگڑا اور نہ ہی آپ ﷺ ان کے بارے میں ان میں سے کسی سے بھی پوچھیے

مِّنۡهُمۡ أَحَدٗا ٢٢ وَلَا تَقُولَنَّ لِشَاْيۡءٍ إِنِّي فَاعِلٞ

| فَاعِلٞ | إِنِّي | لِشَاْيۡءٍ | وَلَا تَقُولَنَّ | أَحَدٗا ٢٢ | مِّنۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| کرنے والا ہوں | بیشک میں | کسی چیز کے متعلق | اور نہ آپؐ قطعاً کہیں | کسی سے بھی | ان میں سے |
| اور نہ آپ ﷺ کسی چیز کے بارے میں قطعاً یہ نہ کہا کریں کہ میں یہ کام کل ضرور کرنے والا ہوں۔ | | | | | |

ذَٰلِكَ غَدًا ٢٣ إِلَّآ أَن يَشَآءَ ٱللَّهُۚ

| ٱللَّهُۚ | يَشَآءَ | أَن | إِلَّآ | غَدًا ٢٣ | ذَٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | چاہے | یہ کہ | مگر | کل | یہ |
| مگر یہ کہ اللہ چاہے | | | | | |

وَٱذۡكُر رَّبَّكَ إِذَا نَسِيتَ وَقُلۡ عَسَىٰٓ

| عَسَىٰٓ | وَقُلۡ | نَسِيتَ | إِذَا | رَّبَّكَ | وَٱذۡكُر |
|---|---|---|---|---|---|
| اُمید ہے | اور کہیے | آپ بھول جائیں | جب | اپنے رب کو | اور یاد کریں |
| اور اپنے رب کو یاد کر لیا کیجیے جب آپ بھول جائیں اور کہیے اُمید ہے | | | | | |

أَن يَهۡدِيَنِ رَبِّي لِأَقۡرَبَ مِنۡ هَٰذَا رَشَدٗا ٢٤

| رَشَدٗا ٢٤ | مِنۡ هَٰذَا | لِأَقۡرَبَ | رَبِّي | يَهۡدِيَنِ | أَن |
|---|---|---|---|---|---|
| بھلائی میں | اس سے | قریب تر راستے کی | میرا رب | ہدایت دے مجھے | یہ کہ |
| کہ میرا رب اس سے بہتر بھلائی کی طرف میری رہنمائی کرے۔ | | | | | |

وَلَبِثُواْ فِي كَهۡفِهِمۡ ثَلَٰثَ مِاْئَةٖ سِنِينَ وَٱزۡدَادُواْ

| وَٱزۡدَادُواْ | سِنِينَ | مِاْئَةٖ | ثَلَٰثَ | فِي كَهۡفِهِمۡ | وَلَبِثُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور زیادہ رہے (اس سے) | سال | سو | تین | اپنے غار میں | اور وہ ٹھہرے |

اور وہ لوگ اپنے غار میں تین سو سال تک رہے اور نو سال اور زیادہ گزارے۔

تِسۡعٗا ٢٥ قُلِ ٱللَّهُ أَعۡلَمُ بِمَا لَبِثُواْۖ

| لَبِثُواْۖ | بِمَا | أَعۡلَمُ | ٱللَّهُ | قُلِ | تِسۡعٗا ٢٥ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ ٹھہرے | اس (مدت) کو جو | زیادہ جانتا ہے | اللہ | کہہ دیجیے | نو (سال) |

آپ ﷺ کہہ دیجیے اللہ تعالیٰ ہی کو ان کے ٹھہرے رہنے کی مدت کا بخوبی علم ہے

لَهُۥ غَيۡبُ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضِۖ أَبۡصِرۡ بِهِۦ وَأَسۡمِعۡۚ

| وَأَسۡمِعۡۚ | أَبۡصِرۡ بِهِۦ | غَيۡبُ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضِۖ | لَهُۥ |
|---|---|---|---|
| اور کیا ہی خوب سننے والا ہے | کیا ہی خوب وہ دیکھنے والا ہے | آسمانوں اور زمین کا غیب | اسی کے لیے ہے |

اسی کے لیے ہے آسمانوں اور زمین کا غیب۔ کیا ہی خوب وہ دیکھنے والا ہے اور کیا ہی خوب سننے والا ہے

مَا لَهُم مِّن دُونِهِۦ مِن وَلِيّٖ وَلَا يُشۡرِكُ فِي حُكۡمِهِۦٓ أَحَدٗا ٢٦

| أَحَدٗا ٢٦ | فِي حُكۡمِهِۦٓ | وَلَا يُشۡرِكُ | مِن وَلِيّٖ | مِّن دُونِهِۦ | مَا لَهُم |
|---|---|---|---|---|---|
| کسی کو بھی | اپنے حکم میں | اور نہیں وہ شریک کرتا | کوئی دوست | اس (اللہ) کے سوا | نہیں ہے اُن کے لیے |

اللہ کے سوا ان کا کوئی دوست نہیں ہے اور اللہ تعالیٰ اپنے حکم میں کسی کو شریک نہیں کرتا۔

وَٱتۡلُ مَآ أُوحِيَ إِلَيۡكَ مِن كِتَابِ رَبِّكَۖ لَا مُبَدِّلَ

| وَٱتۡلُ | مَآ | أُوحِيَ | إِلَيۡكَ | مِن كِتَابِ رَبِّكَۖ | لَا مُبَدِّلَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور آپؐ تلاوت کیجیے | اس کی جو | وحی کی گئی ہے | آپ کی طرف | آپؐ کے رب کی کتاب میں سے | نہیں کوئی بدلنے والا |
| اور (اے نبی ﷺ) آپؐ تلاوت کیجیے اس کی جو آپ ﷺ کی طرف وحی کی گئی ہے آپؐ کے رب کی کتاب میں سے۔ | | | | | |

لِكَلِمَٰتِهِۦ وَلَن تَجِدَ مِن دُونِهِۦ مُلۡتَحَدٗا ۝٢٧ وَٱصۡبِرۡ نَفۡسَكَ

| لِكَلِمَٰتِهِۦ | وَلَن تَجِدَ | مِن دُونِهِۦ | مُلۡتَحَدٗا ۝٢٧ | وَٱصۡبِرۡ | نَفۡسَكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کی باتوں کو | اور آپؐ ہرگز نہیں پائینگے | اس کے سوا | کوئی جائے پناہ | اور روک رکھیے | اپنے آپ کو |
| اس کی باتوں کو کوئی بدلنے والا نہیں ہے اور آپؐ ہرگز نہیں پائینگے اس کے سوا کوئی جائے پناہ۔ | | | | | |

مَعَ ٱلَّذِينَ يَدۡعُونَ رَبَّهُم بِٱلۡغَدَوٰةِ وَٱلۡعَشِيِّ يُرِيدُونَ

| مَعَ ٱلَّذِينَ | يَدۡعُونَ | رَبَّهُم | بِٱلۡغَدَوٰةِ | وَٱلۡعَشِيِّ | يُرِيدُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن لوگوں کے ساتھ جو | پکارتے ہیں | اپنے رب کو | صبح | اور شام | وہ چاہتے ہیں |
| اور اپنے آپ کو اُن لوگوں کے ساتھ رکھا کریں جو اپنے رب کو صبح اور شام پکارتے ہیں | | | | | |

وَجۡهَهُۥۖ وَلَا تَعۡدُ عَيۡنَاكَ عَنۡهُمۡ تُرِيدُ زِينَةَ ٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَاۖ

| وَجۡهَهُۥۖ | وَلَا تَعۡدُ | عَيۡنَاكَ | عَنۡهُمۡ | تُرِيدُ | زِينَةَ ٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَاۖ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس (اللہ) کا چہرہ | اور نہ تجاوز کریں | آپؐ کی آنکھیں | اُن سے | کہ آپ ارادہ کریں | دنیاوی زندگی کی زینت |
| اور اللہ کی رضامندی اور خوشنودی چاہتے ہیں اور آپؐ کی نگاہیں ان سے ہٹنے نہ پائیں (جس سے لوگوں کو یہ گمان ہونے لگے کہ) | | | | | |

وَلَا تُطِعۡ مَنۡ أَغۡفَلۡنَا قَلۡبَهُۥ عَن ذِكۡرِنَا وَٱتَّبَعَ

| وَلَا تُطِعۡ | مَنۡ | أَغۡفَلۡنَا | قَلۡبَهُۥ | عَن ذِكۡرِنَا | وَٱتَّبَعَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور آپ مت اطاعت کریں | اس شخص کی کہ | ہم نے غافل کر دیا | اس کے دل کو | اپنے ذکر سے | اور اس نے پیروی کی |

آپ ﷺ دنیوی زندگی کی آرائش وزیبائش چاہتے ہیں۔ اور آپ مت کہنا مانیے اس شخص کا کہ ہم نے اس کے دل کو

هَوَىٰهُ وَكَانَ أَمۡرُهُۥ فُرُطٗا ۝٢٨ وَقُلِ ٱلۡحَقُّ

| هَوَىٰهُ | وَكَانَ | أَمۡرُهُۥ | فُرُطٗا ۝٢٨ | وَقُلِ | ٱلۡحَقُّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنی خواہش کی | اور ہے | اس کا معاملہ | حد سے بڑھا ہوا | اور کہہ دیجیے | حق تو ہے |

اپنے ذکر سے غافل کر دیا اور جو اپنی خواہش کے پیچھے پڑا ہوا ہے اور اس کا معاملہ حد سے بڑھا ہوا ہے۔

مِن رَّبِّكُمۡۖ فَمَن شَآءَ فَلۡيُؤۡمِن وَمَن شَآءَ

| مِن رَّبِّكُمۡۖ | فَمَن | شَآءَ | فَلۡيُؤۡمِن | وَمَن | شَآءَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمھارے رب کی طرف سے | سو جو | چاہیے | تو وہ ایمان لائے | اور جو | چاہیے |

اور آپ ﷺ کہہ دیجیے حق (قرآن) تو تمھارے رب کی طرف سے ہے اب جو چاہے ایمان لائے اور جو چاہے کفر کرے

فَلۡيَكۡفُرۡۚ إِنَّآ أَعۡتَدۡنَا لِلظَّٰلِمِينَ نَارًا أَحَاطَ

| فَلۡيَكۡفُرۡۚ | إِنَّآ | أَعۡتَدۡنَا | لِلظَّٰلِمِينَ | نَارًا | أَحَاطَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو وہ کفر کرے | بلاشبہ ہم نے | تیار کی ہے | ظالموں کے لیے | ایسی آگ | کہ گھیر ا ہوا ہے |

بلاشبہ ہم نے ظالموں کے لیے ایسی آگ تیار کی ہے جس کی قناتیں انہیں گھیر لیں گی۔

بِهِمۡ سُرَادِقُهَاۚ وَإِن يَسۡتَغِيثُواْ يُغَاثُواْ بِمَآءٖ

| بِمَآءٖ | يُغَاثُواْ | يَسۡتَغِيثُواْ | وَإِن | سُرَادِقُهَاۚ | بِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| ایسے پانی کے ساتھ | تو فریاد رسی کیے جائینگے | وہ پانی کے لیے فریاد کرینگے | اور اگر | اس کی قناتوں نے | ان کو |

اور اگر وہ پانی کے لیے فریاد کرینگے تو ان کی فریاد رسی ایسے پانی کے ساتھ کی جائے گی

كَٱلۡمُهۡلِ يَشۡوِي ٱلۡوُجُوهَۚ بِئۡسَ ٱلشَّرَابُ وَسَآءَتۡ

| وَسَآءَتۡ | لشَّرَابُ | بِئۡسَ | ٱلۡوُجُوهَۚ | يَشۡوِي | كَٱلۡمُهۡلِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور بُری ہے وہ | مشروب | بُرا ہے وہ | (ان کے) چہرے | وہ بھون ڈالے گا | جو تیل کی تلچھٹ کے مانند ہو گا |

جو تیل کی تلچھٹ کی مانند ہو گا اور وہ ان کے چہرے بھون ڈالے گا بہت ہی بری پینے کی چیز ہو گی اور وہ (جہنم) بہت ہی بری

مُرۡتَفَقًا ٢٩ إِنَّ ٱلَّذِينَ ءَامَنُواْ وَعَمِلُواْ ٱلصَّٰلِحَٰتِ

| ٱلصَّٰلِحَٰتِ | وَعَمِلُواْ | ءَامَنُواْ | ٱلَّذِينَ | إِنَّ | مُرۡتَفَقًا ٢٩ |
|---|---|---|---|---|---|
| نیک | اور انہوں نے عمل کیے | ایمان لائے | وہ لوگ جو | بیشک | آرام گاہ |

جگہ ہے آرام کی! بیشک وہ لوگ جو ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل کیے

إِنَّا لَا نُضِيعُ أَجۡرَ مَنۡ أَحۡسَنَ عَمَلًا ٣٠ أُوْلَٰٓئِكَ

| أُوْلَٰٓئِكَ | أَحۡسَنَ عَمَلًا ٣٠ | مَنۡ | أَجۡرَ | لَا نُضِيعُ | إِنَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ لوگ | اچھا کیا عمل کو | اس شخص کا جس نے | اجر | ضائع نہیں کرتے | بلاشبہ ہم |

تو ہم نیک عمل کرنے والے کا اجر ضائع نہیں کرتے۔

لَهُمۡ جَنَّٰتُ عَدۡنٖ تَجۡرِي مِن تَحۡتِهِمُ ٱلۡأَنۡهَٰرُ

| ٱلۡأَنۡهَٰرُ | مِن تَحۡتِهِمُ | تَجۡرِي | عَدۡنٖ | جَنَّٰتُ | لَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہریں | ان کے نیچے سے | بہتی ہیں | ہمیشگی کے | باغات | اُنہیں کے لیے ہیں |
| اُنہیں لوگوں کے لیے ہمیشگی کے باغات ہیں ان کے نیچے سے نہریں بہتی ہیں | | | | | |

يُحَلَّوۡنَ فِيهَا مِنۡ أَسَاوِرَ مِن ذَهَبٖ وَيَلۡبَسُونَ ثِيَابًا

| ثِيَابًا | وَيَلۡبَسُونَ | مِن ذَهَبٖ | مِنۡ أَسَاوِرَ | فِيهَا | يُحَلَّوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کپڑے | اور وہ پہنیں گے | سونے کے | کنگنوں سے | اس میں | وہ (زیور) پہنائے جائینگے |
| وہاں ان کو سونے کے کنگن پہنائے جائینگے | | | | | |

خُضۡرٗا مِّن سُندُسٖ وَإِسۡتَبۡرَقٖ مُّتَّكِـِٔينَ فِيهَا

| فِيهَا | مُّتَّكِـِٔينَ | وَإِسۡتَبۡرَقٖ | مِّن سُندُسٖ | خُضۡرٗا |
|---|---|---|---|---|
| ان میں | اس حال میں کہ ٹیک لگائے ہوئے ہونگے | اور موٹے ریشم سے | باریک ریشم سے | سبز رنگ کے |
| اور وہ سبز رنگ کے نرم وباریک اور موٹے ریشم کے لباس پہنیں گے اس حال میں کہ تختوں پر ٹیک لگائے ہوئے ہونگے | | | | |

عَلَى ٱلۡأَرَآئِكِۚ نِعۡمَ ٱلثَّوَابُ وَحَسُنَتۡ مُرۡتَفَقٗا ٣١ وَٱضۡرِبۡ

| وَٱضۡرِبۡ | مُرۡتَفَقٗا ٣١ | وَحَسُنَتۡ | ٱلثَّوَابُ | نِعۡمَ | عَلَى ٱلۡأَرَآئِكِۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور آپؐ بیان کیجیے | آرام گاہ | اور اچھی ہے وہ | بدلہ ہے | اچھا | تختوں پر |
| کیا ہی اچھا بدلہ ہو گا (ان کے لیے) اور کیا ہی خوب آرام گاہ ہو گی۔ | | | | | |

لَهُم مَّثَلًا رَّجُلَيۡنِ جَعَلۡنَا لِأَحَدِهِمَا جَنَّتَيۡنِ

| جَنَّتَيۡنِ | لِأَحَدِهِمَا | جَعَلۡنَا | رَّجُلَيۡنِ | مَّثَلًا | لَهُم |
|---|---|---|---|---|---|
| دو باغ | ان دونوں میں سے ایک کے لیے | ہم نے بنائے | دو آدمی ہیں | ایک مثال | اُن کے لیے |
| اور آپ ﷺ اُنہیں ان دو شخصوں کا حال بھی سنا دیجیے اُن میں سے ایک کو ہم نے دو باغ انگوروں کے دیئے | | | | | |

مِنۡ أَعۡنَٰبٖ وَحَفَفۡنَٰهُمَا بِنَخۡلٖ وَجَعَلۡنَا بَيۡنَهُمَا

| بَيۡنَهُمَا | وَجَعَلۡنَا | بِنَخۡلٖ | وَحَفَفۡنَٰهُمَا | مِنۡ أَعۡنَٰبٖ |
|---|---|---|---|---|
| اُن کے درمیان | اور ہم نے بنا (اُگا) دی | کھجوروں کے درختوں کی | اور ہم نے باڑ لگا دی دونوں کے گرد | انگوروں کے |
| اور ہم نے دونوں کے گرد کھجوروں کے درختوں کی باڑ لگا دی اور ہم نے ان دونوں (باغوں) کے درمیان کھیتی اُگا دی۔ | | | | |

زَرۡعًا ﴿٣٢﴾ كِلۡتَا ٱلۡجَنَّتَيۡنِ ءَاتَتۡ أُكُلَهَا وَلَمۡ تَظۡلِم

| وَلَمۡ تَظۡلِم | أُكُلَهَا | ءَاتَتۡ | ٱلۡجَنَّتَيۡنِ | كِلۡتَا | زَرۡعًا ﴿٣٢﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور کم نہ کیا | اپنا پھل | دیا | باغوں نے | دونوں | کھیتی |
| دونوں باغات اپنا پھل خوب دیتے اور اس میں سے کچھ بھی کم نہ کرتے تھے | | | | | |

مِّنۡهُ شَيۡـٔٗاۚ وَفَجَّرۡنَا خِلَٰلَهُمَا نَهَرٗا ﴿٣٣﴾ وَكَانَ

| وَكَانَ | نَهَرٗا ﴿٣٣﴾ | خِلَٰلَهُمَا | وَفَجَّرۡنَا | شَيۡـٔٗاۚ | مِّنۡهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور تھے | ایک نہر | ان دونوں کے درمیان | اور ہم نے جاری کر دی | کچھ بھی | اس میں سے |
| اور ہم نے ان دونوں (باغات) کے درمیان ایک نہر جاری کر دی | | | | | |

لَهُۥ ثَمَرٌ فَقَالَ لِصَٰحِبِهِۦ وَهُوَ يُحَاوِرُهُۥٓ

| يُحَاوِرُهُۥٓ | وَهُوَ | لِصَٰحِبِهِۦ | فَقَالَ | ثَمَرٌ | لَهُۥ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ گفتگو کر رہا تھا اس سے | جبکہ وہ | اپنے ساتھی سے | تو اس نے کہا | پھل | اس کے لیے |
| اور اُس کے لیے پھل بھی تھا۔ تو اس نے اپنے ساتھی سے کہا جبکہ وہ اس سے گفتگو کر رہا تھا | | | | | |

أَنَا۠ أَكۡثَرُ مِنكَ مَالٗا وَأَعَزُّ نَفَرٗا ﴿٣٤﴾

| نَفَرٗا ﴿٣٤﴾ | وَأَعَزُّ | مَالٗا | مِنكَ | أَكۡثَرُ | أَنَا۠ |
|---|---|---|---|---|---|
| جتھے کے اعتبار سے | اور زیادہ باعزت ہوں (تجھ سے) | مال میں | تجھ سے | زیادہ ہوں | میں |
| کہ میں تجھ سے زیادہ مالدار ہوں اور جتھے کے اعتبار سے بھی زیادہ مضبوط ہوں۔ | | | | | |

وَدَخَلَ جَنَّتَهُۥ وَهُوَ ظَالِمٞ لِّنَفۡسِهِۦ قَالَ

| قَالَ | لِّنَفۡسِهِۦ | ظَالِمٞ | وَهُوَ | جَنَّتَهُۥ | وَدَخَلَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اپنے آپ پر | ظلم کرنے والا تھا | جبکہ وہ | اپنے باغ میں | اور وہ داخل ہوا |
| اور وہ اپنے باغ میں داخل ہوا جبکہ وہ اپنے آپ پر ظلم کرنے والا تھا اس نے کہا | | | | | |

مَآ أَظُنُّ أَن تَبِيدَ هَٰذِهِۦٓ أَبَدٗا ﴿٣٥﴾ وَمَآ أَظُنُّ

| وَمَآ أَظُنُّ | أَبَدٗا ﴿٣٥﴾ | هَٰذِهِۦٓ | تَبِيدَ | أَن | مَآ أَظُنُّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور میں یہ گمان نہیں کرتا | کبھی بھی | یہ (باغ) | تباہ ہو گا | یہ کہ | میں گمان نہیں کرتا |
| میں خیال نہیں کرتا کہ یہ باغ کبھی بھی تباہ ہو گا۔ اور میں یہ گمان نہیں کرتا | | | | | |

ٱلسَّاعَةَ قَآئِمَةً وَلَئِن رُّدِدتُّ إِلَىٰ رَبِّى لَأَجِدَنَّ

| لَأَجِدَنَّ | إِلَىٰ رَبِّى | رُّدِدتُّ | وَلَئِن | قَآئِمَةً | ٱلسَّاعَةَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو میں ضرور پاؤنگا | اپنے رب کی طرف | میں لوٹایا گیا | اور البتہ اگر (بالفرض) | قائم ہونے والی ہے | کہ قیامت |
| کہ قیامت قائم ہونے والی ہے اور البتہ اگر (بالفرض) میں اپنے رب کی طرف لوٹایا بھی گیا | | | | | |

خَيْرًا مِّنْهَا مُنقَلَبًا ﴿٣٦﴾ قَالَ لَهُۥ صَاحِبُهُۥ

| صَاحِبُهُۥ | لَهُۥ | قَالَ | مُنقَلَبًا ﴿٣٦﴾ | مِّنْهَا | خَيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کے (مومن) ساتھی نے | اس سے | کہا | لوٹ کر جانے کہ جگہ | ان (باغوں) سے بھی | بہتر |
| تو یقیناً میں اس سے بہتر پلٹنے کی جگہ پاؤں گا۔ اس سے اس کے (مومن) ساتھی نے کہا | | | | | |

وَهُوَ يُحَاوِرُهُۥٓ أَكَفَرْتَ بِٱلَّذِى خَلَقَكَ مِن تُرَابٍ

| مِن تُرَابٍ | خَلَقَكَ | بِٱلَّذِى | أَكَفَرْتَ | يُحَاوِرُهُۥٓ | وَهُوَ |
|---|---|---|---|---|---|
| مٹی سے | تجھے پیدا کیا | اس ذات کے ساتھ جس نے | کیا تو نے کفر کیا ہے | اسے جواب دے رہا تھا | جبکہ وہ |
| جبکہ وہ اسے جواب دے رہا تھا کیا تو نے اس ذات کے ساتھ کفر کیا ہے جس نے تجھے مٹی سے پیدا کیا | | | | | |

ثُمَّ مِن نُّطْفَةٍ ثُمَّ سَوَّىٰكَ رَجُلًا ﴿٣٧﴾ لَّٰكِنَّا۠

| لَّٰكِنَّا۠ | رَجُلًا ﴿٣٧﴾ | سَوَّىٰكَ | ثُمَّ | مِن نُّطْفَةٍ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| لیکن (میں تو کہتا ہوں کہ) | مرد؟ | اس نے تجھے ٹھیک اور درست بنایا | پھر | نطفے سے | پھر |
| پھر نطفے سے پھر تجھے صحیح سلامت انسان بنا دیا؟ لیکن (میں تو مانتا ہوں کہ) | | | | | |

هُوَ ٱللَّهُ رَبِّي وَلَآ أُشۡرِكُ بِرَبِّيٓ أَحَدٗا۝٣٨

| أَحَدٗا۝٣٨ | بِرَبِّيٓ | وَلَآ أُشۡرِكُ | رَبِّي | ٱللَّهُ | هُوَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کسی کو بھی | اپنے رب کے ساتھ | اور میں شریک نہیں ٹھہراتا | میرا رب ہے | اللہ | وہی |
| وہ اللہ میرا رب ہے اور میں اپنے رب کے ساتھ کسی کو بھی شریک نہیں ٹھہراتا۔ | | | | | |

وَلَوۡلَآ إِذۡ دَخَلۡتَ جَنَّتَكَ قُلۡتَ مَا شَآءَ ٱللَّهُ

| مَا شَآءَ ٱللَّهُ | قُلۡتَ | جَنَّتَكَ | دَخَلۡتَ | إِذۡ | وَلَوۡلَآ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو اللہ چاہے (وہی ہو گا) | تو نے کہا | اپنے باغ میں | تو داخل ہوا | جب | اور کیوں نہیں |
| اور جب تو اپنے باغ میں داخل ہوا تو تُو نے یوں کیوں نہ کہا ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ (جو اللہ چاہے وہی ہو گا) | | | | | |

لَا قُوَّةَ إِلَّا بِٱللَّهِۚ إِن تَرَنِ أَنَا۠ أَقَلَّ

| أَقَلَّ | تَرَنِ أَنَا۠ | إِن | بِٱللَّهِۚ | إِلَّا | لَا قُوَّةَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کم تر | تو مجھے دیکھتا ہے | اگر | اللہ (کی توفیق) کے ساتھ ! | مگر | نہیں کوئی قوت |
| اگر تو مجھے مال اور اولاد میں اپنے سے کمتر دیکھتا ہے | | | | | |

مِنكَ مَالٗا وَوَلَدٗا۝٣٩ فَعَسَىٰ رَبِّيٓ أَن

| أَن | رَبِّيٓ | فَعَسَىٰ | وَوَلَدٗا۝٣٩ | مَالٗا | مِنكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ کہ | میرا رب | تو اُمید ہے | اور اولاد میں | مال میں | اپنے سے |
| تو اُمید ہے کہ میرا رب تیرے باغ سے بہتر باغ مجھے دے دے | | | | | |

يُؤۡتِيَنِ خَيۡرٗا مِّن جَنَّتِكَ وَيُرۡسِلَ عَلَيۡهَا حُسۡبَانٗا

| يُؤۡتِيَنِ | خَيۡرٗا | مِّن جَنَّتِكَ | وَيُرۡسِلَ | عَلَيۡهَا | حُسۡبَانٗا |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ مجھے دے | زیادہ بہتر | تیرے باغ سے | اور وہ بھیجے | اس (تیرے باغ) پر | کوئی عذاب |
| اور وہ تیرے اس باغ پر آسمان سے کوئی آفت (عذاب) بھیج دے | | | | | |

مِّنَ ٱلسَّمَآءِ فَتُصۡبِحَ صَعِيدٗا زَلَقًا ۝٤٠ أَوۡ يُصۡبِحَ مَآؤُهَا

| مِّنَ ٱلسَّمَآءِ | فَتُصۡبِحَ | صَعِيدٗا | زَلَقًا ۝٤٠ | أَوۡ يُصۡبِحَ | مَآؤُهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| آسمان سے | تو وہ (باغ) ہو جائے | چٹیل میدان | پھسلن والا | یا ہو جائے | اس کا پانی |
| تو وہ باغ صاف چٹیل میدان بن جائے۔ یا اس کا پانی اتنا گہرا ہو جائے | | | | | |

غَوۡرٗا فَلَن تَسۡتَطِيعَ لَهُۥ طَلَبٗا ۝٤١ وَأُحِيطَ بِثَمَرِهِۦ

| غَوۡرٗا | فَلَن تَسۡتَطِيعَ | لَهُۥ | طَلَبٗا ۝٤١ | وَأُحِيطَ | بِثَمَرِهِۦ |
|---|---|---|---|---|---|
| اتنا گہرا | کہ تو ہرگز استطاعت نہ رکھے | اسے | ڈھونڈ لانے کی | اور گھیر لیا (تباہ کر دیا) گیا | اس کا پھل |
| کہ پھر تم اس پانی کو کسی طرح حاصل نہ کر سکو۔ اور اس باغ کا پھل تباہ کر دیا گیا | | | | | |

فَأَصۡبَحَ يُقَلِّبُ كَفَّيۡهِ عَلَىٰ مَآ أَنفَقَ فِيهَا

| فَأَصۡبَحَ | يُقَلِّبُ | كَفَّيۡهِ | عَلَىٰ مَآ | أَنفَقَ | فِيهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر وہ ہو گیا | ملتا تھا | اپنی دونوں ہتھیلیاں | اس پر جو | اُس نے خرچ کیا | اس میں |
| تو وہ اس پر جو کچھ اس نے اس باغ پر خرچ کیا تھا ہاتھ ملتا رہ گیا | | | | | |

وَهِيَ خَاوِيَةٌ عَلَىٰ عُرُوشِهَا وَيَقُولُ يَٰلَيۡتَنِي لَمۡ أُشۡرِكۡ

| وَهِيَ | خَاوِيَةٌ | عَلَىٰ عُرُوشِهَا | وَيَقُولُ | يَٰلَيۡتَنِي | لَمۡ أُشۡرِكۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| جبکہ وہ (باغ) | گرا ہوا تھا | اپنی چھتریوں پر | اور وہ کہتا تھا | کاش میں | نہ شرک ٹھہراتا |
| جبکہ وہ باغ اپنی چھتریوں پر گرا ہوا تھا اور وہ کہتا تھا کاش میں اپنے رب کے ساتھ کسی کو بھی شریک نہ ٹھہراتا۔ | | | | | |

بِرَبِّيٓ أَحَدٗا۝٤٢ وَلَمۡ تَكُن لَّهُۥ فِئَةٞ يَنصُرُونَهُۥ

| بِرَبِّيٓ | أَحَدٗا۝٤٢ | وَلَمۡ تَكُن | لَّهُۥ | فِئَةٞ | يَنصُرُونَهُۥ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنے رب کے ساتھ | کسی کو بھی | اور نہ ہوئی | اس کے لیے | کوئی جماعت | کہ وہ مدد کرتی اس کی |
| اور اس کی حمایت میں کوئی جماعت نہ اُٹھی جو اللہ کے مقابلے میں اس کی مدد کرتی | | | | | |

مِن دُونِ ٱللَّهِ وَمَا كَانَ مُنتَصِرًا۝٤٣ هُنَالِكَ ٱلۡوَلَٰيَةُ لِلَّهِ ٱلۡحَقِّۚ

| مِن دُونِ ٱللَّهِ | وَمَا كَانَ | مُنتَصِرًا۝٤٣ | هُنَالِكَ | ٱلۡوَلَٰيَةُ | لِلَّهِ ٱلۡحَقِّۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کے سوا | اور نہ ہوا وہ خود | بدلہ لینے والا (ہم سے) | وہاں تو | تمام اختیارات | اللہ سچے ہی کا ہے |
| اور نہ وہ خود ہی انتقام لینے والا ہوا۔ وہاں تو تمام اختیارات اللہ ہی کے لیے ہیں جو الحق ہے | | | | | |

هُوَ خَيۡرٞ ثَوَابٗا وَخَيۡرٌ عُقۡبٗا۝٤٤ وَٱضۡرِبۡ

| هُوَ | خَيۡرٞ | ثَوَابٗا | وَخَيۡرٌ | عُقۡبٗا۝٤٤ | وَٱضۡرِبۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ | بہت بہتر ہے | ثواب دینے میں | اور بہت بہتر ہے | انجام کے لحاظ سے | اور بیان کیجیے |
| وہ ثواب دینے اور انجام کے اعتبار سے بہت ہی بہتر ہے۔ | | | | | |

لَهُم مَّثَلَ ٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَا كَمَآءٍ أَنزَلۡنَٰهُ مِنَ ٱلسَّمَآءِ

| لَهُم | مَّثَلَ | ٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَا | كَمَآءٍ | أَنزَلۡنَٰهُ | مِنَ ٱلسَّمَآءِ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے لیے | مثال | دنیا کی زندگی کی | اس پانی کی مانند ہے | کہ ہم نے اُسے اُتارا | آسمان سے |
| اوران کے لیے دنیا کی زندگی کی مثال بیان کیجیے اس پانی کی مانند کہ ہم نے اُسے آسمان سے اُتارا | | | | | |

فَٱخۡتَلَطَ بِهِۦ نَبَاتُ ٱلۡأَرۡضِ فَأَصۡبَحَ هَشِيمٗا تَذۡرُوهُ

| فَٱخۡتَلَطَ | بِهِۦ | نَبَاتُ ٱلۡأَرۡضِ | فَأَصۡبَحَ | هَشِيمٗا | تَذۡرُوهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر مل جل گئ | اس کے ساتھ | زمین کی پیداوار | پھر وہ(پیداوار)ہو گئی | چوراچورا | کہ اس کو اُڑا کر لے جاتی ہیں |
| پھر اس(پانی)سے زمین کی پیداوار ملی جلی نکلی ہے پھر وہ پیداوار چوراچورا ہو گئی | | | | | |

ٱلرِّيَٰحُۗ وَكَانَ ٱللَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيۡءٖ مُّقۡتَدِرًا ﴿٤٥﴾ ٱلۡمَالُ

| ٱلرِّيَٰحُۗ | وَكَانَ | ٱللَّهُ | عَلَىٰ كُلِّ شَيۡءٖ | مُّقۡتَدِرًا ﴿٤٥﴾ | ٱلۡمَالُ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہوائیں | اور ہے | اللہ تعالیٰ | ہر چیز پر | قادر | یہ مال |
| کہ ہوائیں اس کو اُڑا کر لے جاتی ہیں اور اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے۔ | | | | | |

وَٱلۡبَنُونَ زِينَةُ ٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَاۖ وَٱلۡبَٰقِيَٰتُ ٱلصَّٰلِحَٰتُ خَيۡرٌ

| وَٱلۡبَنُونَ | زِينَةُ | ٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَاۖ | وَٱلۡبَٰقِيَٰتُ | ٱلصَّٰلِحَٰتُ | خَيۡرٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور بیٹے(اولاد) | تو زینت ہیں | دنیا کی زندگی کی | اور باقی رہنے والی | نیکیاں | بہت بہتر ہیں |
| مال اور اولاد تو دنیا کی زندگی کی ہی زینت ہیں اور باقی رہنے والی نیکیاں بہت بہتر ہیں | | | | | |

عِندَ رَبِّكَ ثَوَابًا وَخَيۡرٌ أَمَلًا ﴿٤٦﴾ وَيَوۡمَ نُسَيِّرُ

| نُسَيِّرُ | وَيَوۡمَ | أَمَلًا ﴿٤٦﴾ | وَخَيۡرٌ | ثَوَابًا | عِندَ رَبِّكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہم چلائینگے | اور جس دن | اُمید کے اعتبار سے | اور بہت بہتر ہیں | ثواب میں | آپ کے رب کے ہاں |

آپ کے رب کے ہاں ثواب کے لحاظ سے بھی اور اُمید کے اعتبار سے بھی۔ اور جس دن ہم پہاڑوں کو چلائینگے

ٱلۡجِبَالَ وَتَرَى ٱلۡأَرۡضَ بَارِزَةً وَحَشَرۡنَـٰهُمۡ فَلَمۡ نُغَادِرۡ

| فَلَمۡ نُغَادِرۡ | وَحَشَرۡنَـٰهُمۡ | بَارِزَةً | ٱلۡأَرۡضَ | وَتَرَى | ٱلۡجِبَالَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو ہم نہ چھوڑیں گے | اور ہم انہیں اکٹھا کر دینگے | صاف کھلی | زمین کو | اور آپ دیکھیں گے | پہاڑوں کو |

اور آپ زمین کو صاف کھلی دیکھیں گے اور ہم انہیں اکٹھا کر دینگے تو ہم ان میں سے کسی کو بھی نہ چھوڑیں گے۔

مِنۡهُمۡ أَحَدًا ﴿٤٧﴾ وَعُرِضُواْ عَلَىٰ رَبِّكَ صَفًّا لَّقَدۡ

| لَّقَدۡ | صَفًّا | عَلَىٰ رَبِّكَ | وَعُرِضُواْ | أَحَدًا ﴿٤٧﴾ | مِنۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| (کہا جائے گا) البتہ یقیناً | صفیں بنائے ہوئے | آپ کے رب کے سامنے | اور وہ پیش کیے جائینگے | کسی کو بھی | ان میں سے |

اور وہ آپ کے رب کے سامنے صفیں بنائے ہوئے پیش کیے جائینگے (تب انہیں کہا جائے گا)

جِئۡتُمُونَا كَمَا خَلَقۡنَـٰكُمۡ أَوَّلَ مَرَّةِۭۚ بَلۡ زَعَمۡتُمۡ

| زَعَمۡتُمۡ | بَلۡ | أَوَّلَ مَرَّةِۭۚ | خَلَقۡنَـٰكُمۡ | كَمَا | جِئۡتُمُونَا |
|---|---|---|---|---|---|
| تم خیال کرتے تھے | بلکہ | پہلی مرتبہ | ہم نے تمھیں پیدا کیا | جیسا کہ | تم آئے ہو ہمارے پاس |

آ گئے ہو نا ہمارے پاس، جیسے ہم نے تمھیں پہلی بار پیدا کیا تھا! بلکہ تم نے سمجھ رکھا تھا

أَلَّن نَّجۡعَلَ لَكُم مَّوۡعِدٗا۝٤٨ وَوُضِعَ ٱلۡكِتَٰبُ فَتَرَى

| أَلَّن نَّجۡعَلَ | لَكُم | مَّوۡعِدٗا۝٤٨ | وَوُضِعَ | ٱلۡكِتَٰبُ | فَتَرَى |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ ہم ہرگز نہیں مقرر کرینگے | تمھارے لیے | کوئی وعدہ گاہ | اور رکھے جائینگے | نامہ اعمال | پھر آپ دیکھیں گے |
| کہ ہم تمھارے لیے وعدے کا کوئی وقت مقرر ہی نہیں کرینگے۔ اور نامہ اعمال سامنے رکھے جائینگے | | | | | |

ٱلۡمُجۡرِمِينَ مُشۡفِقِينَ مِمَّا فِيهِ وَيَقُولُونَ يَٰوَيۡلَتَنَا

| ٱلۡمُجۡرِمِينَ | مُشۡفِقِينَ | مِمَّا | فِيهِ | وَيَقُولُونَ | يَٰوَيۡلَتَنَا |
|---|---|---|---|---|---|
| مجرموں کو | وہ ڈرنے والے ہونگے | اس سے جو کچھ | اس میں ہے | اور وہ کہیں گے | ہائے ہماری کم بختی! |
| پھر آپ مجرموں کو دیکھیں گے وہ ڈرنے والے ہونگے اس سے جو کچھ اس میں ہے اور وہ کہیں گے ہائے ہماری کم بختی! | | | | | |

مَالِ هَٰذَا ٱلۡكِتَٰبِ لَا يُغَادِرُ صَغِيرَةٗ وَلَا كَبِيرَةً إِلَّآ أَحۡصَىٰهَاۚ

| مَالِ هَٰذَا ٱلۡكِتَٰبِ | لَا يُغَادِرُ | صَغِيرَةٗ | وَلَا كَبِيرَةً | إِلَّآ | أَحۡصَىٰهَاۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا ہے اس نامہ اعمال کو | کہ نہیں چھوڑرہا | کسی چھوٹے (عمل) کو | اور نہ کسی بڑے کو | مگر | اس نے اس کو شمار کررکھا ہے |
| یہ کیسا اعمال نامہ ہے؟ کہ نہیں چھوڑرہا کسی چھوٹے عمل کو اور نہ کسی بڑے عمل کو مگر اس نے اس کو شمار کررکھا ہے | | | | | |

وَوَجَدُواْ مَا عَمِلُواْ حَاضِرٗاۗ وَلَا يَظۡلِمُ رَبُّكَ أَحَدٗا۝٤٩

| وَوَجَدُواْ | مَا عَمِلُواْ | حَاضِرٗاۗ | وَلَا يَظۡلِمُ | رَبُّكَ | أَحَدٗا۝٤٩ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ پائیں گے | جو انہوں نے عمل کیے | حاضر | اور نہیں ظلم کرے گا | آپ کا رب | کسی پر بھی |
| اور وہ پائیں گے جو عمل بھی اُنہوں نے کیا ہو گا اُسے موجود۔ اور آپ کا رب کسی پر بھی ظلم نہیں کرے گا۔ | | | | | |

وَإِذۡ قُلۡنَا لِلۡمَلَٰٓئِكَةِ ٱسۡجُدُواْ لِأٓدَمَ فَسَجَدُوٓاْ

| وَإِذۡ | قُلۡنَا | لِلۡمَلَٰٓئِكَةِ | ٱسۡجُدُواْ | لِأٓدَمَ | فَسَجَدُوٓاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور جب | ہم نے کہا | فرشتوں سے | تم سجدہ کرو | آدمؑ کو | توانہوں نے سجدہ کیا |
| اور یاد کرو جب ہم نے فرشتوں سے کہا تم آدمؑ کو سجدہ کرو توانہوں نے سجدہ کیا | | | | | |

إِلَّآ إِبۡلِيسَ كَانَ مِنَ ٱلۡجِنِّ فَفَسَقَ عَنۡ أَمۡرِ رَبِّهِۦٓۗ

| إِلَّآ | إِبۡلِيسَ | كَانَ | مِنَ ٱلۡجِنِّ | فَفَسَقَ | عَنۡ أَمۡرِ رَبِّهِۦٓۗ |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | ابلیس نے (نہ کیا) | وہ تھا | جنوں میں سے | پس اس نے نافرمانی کی | اپنے رب کے حکم کی |
| سوائے ابلیس کے (اُس نے انکار کر دیا) وہ جنوں میں سے تھا پس اس نے اپنے رب کے حکم کی نافرمانی کی | | | | | |

أَفَتَتَّخِذُونَهُۥ وَذُرِّيَّتَهُۥٓ أَوۡلِيَآءَ مِن دُونِي وَهُمۡ لَكُمۡ

| أَفَتَتَّخِذُونَهُۥ | وَذُرِّيَّتَهُۥٓ | أَوۡلِيَآءَ | مِن دُونِي | وَهُمۡ | لَكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا پھر بھی تم بناتے ہو اسے | اور اس کی اولاد کو | دوست | میرے سوا؟ | حالانکہ وہ | تمھارے |
| کیا پھر بھی تم اُسے اور اس کی اولاد کو مجھے چھوڑ کر دوست بناتے ہو حالانکہ وہ تمھارے دشمن ہیں | | | | | |

عَدُوُّۢۚ بِئۡسَ لِلظَّٰلِمِينَ بَدَلٗا ٥٠ مَّآ أَشۡهَدتُّهُمۡ

| عَدُوُّۢۚ | بِئۡسَ | لِلظَّٰلِمِينَ | بَدَلٗا ٥٠ | مَّآ أَشۡهَدتُّهُمۡ |
|---|---|---|---|---|
| دشمن ہیں | برا ہے وہ (شیطان) | ظالموں کے لیے | بدل کے طور پر (اللہ کے مقابلے میں) | میں نے ان کو حاضر نہیں کیا تھا |
| کیا ہی برا بدل ہے ان ظالموں کے لیے! | | | | |

